# مسائلِ ستر و حجاب

تالیف
شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ

ترجمہ
الشیخ مقصود الحسن فیضی





تحقیق و تصحیح
حافظ عبید الرحمٰن شفیق




مکتبہ اسلامیہ

# مسائل ستر و حجاب

تالیف

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ

ترجمہ

الشیخ مقصود الحسن فیضی

تحقیق و تصحیح

حافظ عبید الرحمن شفیق

مکتبہ اسلامیہ



ناشر ------------ محمد سرور عاصم

اشاعت ----------- 2014ء

مطبع .... مکتبہ اسلامیہ پرنٹنگ پریس لاہور
0300-8661763

ملنے کا پتا

مکتبہ اسلامیہ

لاہور: غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
042-37244973 - 37232369

فیصل آباد: بیسمنٹ سمٹ بینک بالمقابل شیل پٹرول پمپ کوتوالی روڈ، فیصل آباد
041-2631204 - 2641204

Email: maktabaislamiapk@gmail.com, Visit on Facebook page: maktabaislamiapk

## ارشادِ نبوی ﷺ

”جہنمیوں کی ان دو قسموں کو میں نے نہیں دیکھا: ایک وہ لوگ جن کے پاس بیلوں کی دموں کی طرح کے کوڑے ہوں گے جس سے وہ لوگوں کو مارتے ہوں گے اور دوسری وہ عورتیں جو کپڑے پہننے کے باوجود ننگی ہوں گی، سیدھی راہ سے بہکانے والی، خود بھٹکنے والی، ان کے سر بختی اونٹوں کی لچکدار کوہان کی طرح بڑے بڑے ہوں گے۔ ایسی عورتیں جنت میں داخل نہ ہوں گی اور نہ جنت کی خوشبو ہی پائیں گی، حالانکہ جنت کی خوشبو اتنی دور دور سے آتی ہوگی۔“

[صحيح مسلم، كتاب اللباس والزينة،باب النساء الكاسيات العاريات: ۲۱۲۸]

# فہرست

# عرضِ ناشر

مغربی کلچر اور برقِ خاطف نے جس تیزی سے برصغیر پاک وہند کے مسلمانوں پر اپنے اثرات مرتب کیے ہیں وہ کسی سے مخفی نہیں۔ عریانی نے جس سیل رواں کی شکل اختیار کر لی ہے اس نے ہماری ملّی ودینی اقدار کو خس وخاشاک کی طرح بہا دیا ہے، یہی وجہ ہے کہ بحیثیت قوم یہ لوگ حیا اور پردہ داری سے عاری ہو چکے ہیں، حالانکہ اسلام کا اولین درس ہی حیا ہے۔ واضح رہے کہ جو قوم اپنی عفت وعصمت کا پاس نہیں رکھتی اس کا شیرازہ بکھر جاتا ہے اور اس کی تعمیر نو کے لیے سال ہا سال درکار ہوتے ہیں۔

دورِ حاضر میں غفلت کی انتہا اس قدر ہے کہ مسلمان ہونے کے باوجود اسلامی نظامِ عفت وحیا سے بالکل بے خبر ہیں، لہٰذا اسلام کے درسِ حیا سے لوگوں کو آشنا کرنے کے لیے بہترین تحریر کی ضرورت تھی، چنانچہ شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا کتابچہ حجاب المرأة المسلمة ولباسها في الصلاة نظر سے گزرا جس کا ترجمہ دیارِ ہند کے معروف عالم دین فضیلۃ الشیخ مقصود الحسن فیضی حفظہ اللہ نے کیا ہے۔ اس میں ستر وحجاب کے ان تمام بنیادی مسائل کو انتہائی اختصار اور جامعیت کے ساتھ سمو دیا گیا ہے جن سے آگہی ہر مسلمان مرد وزن کے لیے ضروری ہے۔ دل میں یہ امنگ پیدا ہوئی کہ کتابچے کی اہمیت کے پیش نظر اس پر مزید کام کروا کر اسے شائع کیا جائے، لہٰذا ادارے کے ریسرچ فیلو حافظ عبید الرحمن شفیق نے ترجمہ کی تنقیح وتصحیح

کے ساتھ انتہائی جان فشانی سے تحقیق بھی کی جس سے کتاب کی افادیت میں مزید اضافہ ہوگیا ہے۔

کتاب کی کمپوزنگ جناب محمد ذیشان مشتاق نے کی اور جناب عمران ندیم صاحب نے خوبصورت سرورق بنا کر کتاب کے ظاہری حسن میں چار چاند لگا دیے ہیں۔ اللّٰھم زد فزد

آخر میں باری تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں اسی طرح اپنے دین کی خدمت کرنے کی مزید ہمت بخشے اور اسے ہمارے لیے توشہ آخرت بنائے۔ آمین

محمد سرور عاصم

# پیش لفظ

بقلم الشیخ صفی الرحمٰن مبارکپوری رحمہ اللہ

الحمد لله، والصلاة والسلام على عبده و رسوله المصطفى، و على آله و صحبه و من والاه، أما بعد:

عورت کے لیے پردہ اسلامی شریعت کا ایک واضح حکم ہے اور اس کا مقصد بھی بالکل واضح ہے۔ اسلام نے انسانی فطرت کے عین مطابق یہ فیصلہ کیا ہے کہ عورت اور مرد کے تعلقات پاکیزگی، صفائی اور ذمہ داری کی بنیادوں پر استوار ہوں۔ اور اس میں کہیں کوئی خلل نہ آنے پائے۔

اس لیے اس نے زنا اور اس کے اسباب و دواعی پر مکمل قدغن لگائی ہے، کیونکہ یہ تکمیل خواہشات کا خالص حیوانی ذریعہ ہے۔ جس میں طہارت اور ذمہ داری کی ادنیٰ سی بھی جھلک موجود نہیں، بلکہ یہ جسمانی اور روحانی آفات کا سرچشمہ ہے۔

اسلام نے زنا کی اس برائی کے سدِ باب کے لیے تین تدبیریں اختیار کی ہیں۔

① ربانی ارشاد و ہدایت اور نبوی وعظ و تذکیر، اس کا بیان کتاب اللہ کی آیات اور سنت رسول ﷺ کے مختلف ابواب میں نہایت موثر اور بلیغ انداز سے موجود ہے، کہیں عفت و عصمت پر بہترین اجر و انعام کا ذکر ہے تو کہیں فحش کاری پر وعید شدید۔

② حدود اور سزائیں جس کے تحت غیر شادی شدہ زانی کو سو کوڑے مارنے اور شادی شدہ زانی کو سنگسار کرنے کا انتہائی شدید ترین حکم ہے۔

③ غیر محرم مرد و عورت کی ایک دوسرے سے مکمل علیحدگی اور ان کے باہمی اختلاط پر دوٹوک پابندی۔ اسی پابندی کا حصہ ہے کہ اگر عورت کو گھر سے باہر نکلنا اور اجنبی مردوں کے سامنے سے گزرنا پڑے تو وہ پردہ کر لے۔

چونکہ چہرہ حسن و قبح کا اصل معیار ہے اور اس پر ابھرنے والے تاثرات دلی جذبات و احساسات کی ترجمانی کرتے ہیں۔ اور نگاہ پیغام رسانی کا کام انجام دیتی ہے بلکہ خفتہ جذبات و احساسات کو ابھارتی بھی ہے۔ اس لیے پردے کے حکم کا اولین نشانہ یہ ہے کہ چہرہ نگاہوں سے اوجھل رہے اور نگاہ، نگاہ سے ٹکرانے نہ پائے۔

مگر یہ عجیب ستم ظریفی ہے کہ علماء نے سب سے بڑھ کر اسی مسئلہ میں اختلاف کیا ہے اور بہت سے پرجوش لوگوں نے اس بے احتیاطی کو عین منشائے اسلام قرار دیا ہے اور اس کے لیے عجیب و غریب ''دلائل'' پیش کیے ہیں۔ چنانچہ ایک دلیل یہ پیش کی جاتی ہے کہ عورت کو حالت نماز میں چہرے اور ہاتھ کھلا رکھنے کی اجازت ہے ،انہیں ڈھانپنے کا حکم نہیں دیا اس لیے یہ دونوں پردے کے دائرے سے خارج ہیں۔

حالانکہ اگر غور کیا جائے تو یہ بالکل بے تکی دلیل ہے، کیونکہ نماز کی ستر پوشی ایک الگ چیز ہے اور انسانوں سے پردہ الگ چیز۔ بسا اوقات نماز میں ایک چیز کے پردے کا حکم ہے مگر انسانوں سے اس کے پردے کا حکم نہیں۔ مثلاً مرد کو نماز میں کندھے ڈھانپنے کا حکم ہے، مگر انسانوں کے سامنے نہیں۔ بس اسی کے برعکس یہ بھی ہو سکتا ہے کہ نماز میں ایک چیز کے پردے کا حکم نہ ہو اور انسانوں کے سامنے ہو۔ درحقیقت نماز میں ستر کا حکم کچھ اور مقاصد رکھتا ہے اور انسانوں سے پردے کا حکم کچھ اور ہی مقاصد رکھتا ہے۔ لہٰذا انہیں ایک دوسرے پر قیاس نہیں کیا جا سکتا۔

پیش نظر رسالہ میں، جو شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی بعض تحریروں سے مقتبس ہے۔ اس میں مذکورہ نکتہ بڑے مدلل اور جامع انداز سے بیان کیا گیا ہے اور جیسا کہ امام موصوف کی علمی بیکرانی کا خاص اور معروف انداز ہے، یہ بیان اپنے دامن میں دوسرے بہت سے بے بہا علمی افادات کے ہیرنے، جواہرات بھی لیے ہوئے ہے جن سے استفادے کے لیے دیدہ ریزی مطلوب ہے۔ توقع ہے کہ یہ رسالہ قارئین کے لیے اس مسئلہ میں مشعلِ راہ ثابت ہوگا۔

وبیدہ اللّٰہ التوفیق

صفی الرحمٰن مبارکپوری (رحمۃ اللہ علیہ)

مرکز خدمة السنة والسيرة النبوية

الجامعة الاسلامية، المدينة المنورة

# ستر کا بیان

اس سے مراد وہ لباس ہے جو نماز کے وقت اختیار کیا جاتا ہے، جسے فقہاء ''نماز میں ستر کا بیان'' کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ فقہاء کی ایک جماعت کا خیال ہے کہ نماز میں جو اعضاء چھپانے ہیں یہ وہی اعضاء ہیں جنہیں عام طور پر دوسروں کی نظروں سے چھپایا جاتا ہے، یعنی جسے عام شرعی اصطلاح میں ''ستر'' کہا جاتا ہے۔ چنانچہ انہوں نے نماز میں ستر کی حدود درج ذیل آیت سے لی ہیں۔ [1]

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَىٰ جُيُوبِهِنَّ﴾ [2]

''یعنی عورتیں اپنی زینت ظاہر نہ کریں مگر جو خود بخود ظاہر ہو جائے اور وہ اپنے دوپٹے اپنے گریبانوں پر ڈال لیں۔''

نیز فرمایا:

﴿وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا لِبُعُولَتِهِنَّ﴾ [3]

''اور اپنی زینت کو اپنے شوہروں کے علاوہ کسی اور کے سامنے ظاہر نہ کریں۔''

ظاہری زینت کی تفسیر میں سلف کے دو قول ہیں۔

---

[1] ستر سے مراد انسانی جسم کا وہ حصہ جس کا چھپانا فرض ہے۔ مرد کا ستر ناف سے لے کر گھٹنے تک ہے اور عورت کا ''ستر'' چہرے اور ہاتھ کے علاوہ سارا جسم ہے۔

[2] ٢٤/النور: ٣١۔ [3] ٢٤/النور: ٣١۔

① حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور ان کے موافقین کا خیال ہے کہ اس سے مراد صرف ظاہری کپڑے وغیرہ ہیں۔

② حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اور ان کے موافقین کا خیال ہے کہ اس سے مراد چہرہ اور ہاتھ میں موجود ظاہری زینتیں ہیں جیسے سرمہ، انگوٹھی وغیرہ۔

ان دو مختلف تفاسیر کی بنا پر غیر محرم عورت کے چہرے اور ہاتھ کو دیکھنے کے حوالے سے فقہا کی رائے بھی مختلف ہے: بعض فقہا کی رائے ہے کہ بغیر شہوت کے دیکھنا جائز ہے۔ امام ابوحنیفہ، امام شافعی اور ایک قول کے مطابق امام احمد رحمۃ اللہ علیہم کا بھی یہی موقف ہے۔ جبکہ بعض دوسرے فقہاء مطلق طور پر نامحرم عورت کی طرف دیکھنا ناجائز قرار دیتے ہیں۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا مشہور مذہب یہی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ عورت پوری کی پوری ستر ہے حتیٰ کہ اس کے ناخن بھی چھپانے کی چیز ہیں اور امام مالک بھی اسی رائے کے قائل ہیں۔

## ظاہری اور باطنی زینت

معاملے کی اصل حقیقت کچھ اس طرح ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے عورتوں کو دو قسم کی زینتوں سے نوازا ہے۔ ایک ظاہری زینت اور دوسری باطنی زینت۔ محرم اور شوہروں کے علاوہ عام آدمیوں کے سامنے ظاہری زینت کے اظہار کی اجازت ہے۔ البتہ باطنی زینت صرف شوہر اور محرم رشتہ داروں کے سامنے ہی ظاہر کی جاسکتی ہے۔

آیتِ حجاب نازل ہونے سے پہلے عورتوں کو بغیر چادر اوڑھے باہر نکلنے کی اجازت تھی اور مرد ان کے چہرے اور ہاتھ دیکھ سکتے تھے، اس وقت عورت کے لیے اپنے چہرے اور ہاتھ کھلے رکھنا جائز تھا۔ جس کے سبب مردوں کا ان کو دیکھنا بھی جائز تھا۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے آیت حجاب نازل فرمائی تو مسلمان عورتیں غیر محرم مردوں

سے پردہ کرنے لگیں۔

﴿ يَاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَ بَنٰتِكَ وَ نِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ﴾ [1]

"اے نبی! آپ اپنی بیویوں، بیٹیوں اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دیں کہ اپنی چادروں سے گھونگھٹ نکال لیا کریں۔

یہ واقعہ اس وقت کا ہے جب نبی ﷺ نے حضرت زینب بنت جحش سے نکاح کیا تھا۔ [2]

---

[1] ۳۳/الاحزاب: ۵۹۔

[2] حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا سے نکاح کے وقت مذکورہ بالا آیت نازل نہیں ہوئی بلکہ اس وقت جو آیت نازل ہوئی وہ یہ ہے: ﴿ يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ النَّبِيِّ اِلَّآ اَنْ يُّؤْذَنَ لَكُمْ اِلٰى طَعَامٍ غَيْرَ نٰظِرِيْنَ اِنٰىهُ ۙ وَلٰكِنْ اِذَا دُعِيْتُمْ فَادْخُلُوْا فَاِذَا طَعِمْتُمْ فَانْتَشِرُوْا وَلَا مُسْتَاْنِسِيْنَ لِحَدِيْثٍ ؕ اِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ يُؤْذِي النَّبِيَّ فَيَسْتَحْيٖ مِنْكُمْ ۫ وَاللّٰهُ لَا يَسْتَحْيٖ مِنَ الْحَقِّ ؕ وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَسْـَٔلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ؕ ﴾ (۳۳/الاحزاب: ۵۳) "اے اہل ایمان! نبی ﷺ کے گھروں میں بغیر اجازت داخل نہ ہو۔ ہاں! اگر تمہیں کھانے پر بلایا جائے تو جاؤ لیکن اس کے پکنے کا انتظار نہ کرو بلکہ بلایا جائے تو جاؤ اور کھانے کے بعد بکھر جاؤ۔ کسی بات کی دلچسپی میں نہ لگو کیونکہ اس سے نبی ﷺ کو تکلیف ہوتی ہے اور وہ شرم کی وجہ سے تمہیں کچھ نہیں کہتے۔ لیکن اللہ حق بات کہنے سے نہیں شرماتا۔ اور جب امہات المومنین سے کوئی چیز مانگو تو پردے کی اوٹ سے مانگو۔ صحیح البخاری، کتاب التفسیر، باب قوله (لاتدخلوا بيوت النبي الا ان يوذن لكم الى طعام......) ح: ٤٧٩١، صحيح مسلم، كتاب النكاح، باب زواج زينب بنت حجش ونزول الحجاب واثبات الوليمة العرس ح:١٤٢٨۔ ہوسکتا ہے کہ یہ آیت مصنف رحمہ اللہ سے یا کاتب سے ساقط ہوگئی اور یہی دوسری صورت زیادہ قرین قیاس ہے۔

تو اس وقت نبی ﷺ نے پردہ لٹکا دیا اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کو دیکھنے سے منع فرمادیا۔ [1]

غزوۂ خیبر کے موقع پر جب رسول اللہ ﷺ نے حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کو اپنے لیے منتخب فرمایا تو صحابہ کرام آپس میں باتیں کرنے لگے کہ اگر آپ نے انہیں پردہ کرایا تو امہات المومنین میں سے ہیں ورنہ لونڈی ہیں۔ چنانچہ آپ ﷺ نے انہیں

---

[1] حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب اللہ کے رسول ﷺ نے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی شادی میں گوشت اور روٹی کا ولیمہ کیا تو مجھے لوگوں کو کھانے پر بلانے کے لیے بھیجا ،لوگ جماعت در جماعت آئے اور کھا کر واپس چلے گئے حتیٰ کہ اب کوئی ایسا شخص باقی نہ بچا جسے میں بلاتا۔ آپ ﷺ سے میں نے عرض کیا کہ اب کوئی ایسا شخص باقی نہیں ہے جسے کھانے پر بلایا جائے، آپ نے دسترخوان اٹھانے کا حکم دیا، لیکن تین شخص بیٹھے باتیں کرتے رہے، آپ ﷺ وہاں سے نکلے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرے تک تشریف لے گئے، آپ نے سلام کیا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جواب دیا اور عرض گذار ہوئیں کہ آپ نے اپنی بیوی کو کیسا پایا، اللہ آپ پر اپنی برکت نازل فرمائے۔ اس طرح آپ نے یکے بعد دیگرے اپنی تمام ازواج مطہرات کے حجروں کا چکر لگایا اور ہر ایک نے وہی کچھ کہا جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا۔ پھر واپس ہوئے اور دیکھا کہ ابھی تک وہ تینوں آدمی بیٹھے ہوئے ہیں۔ آپ ﷺ بہت ہی شرمیلے تھے، آپ پھر یہاں سے نکلے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے گئے۔ معلوم نہیں میں نے آپ کو بتلایا یا کسی اور ذریعے سے آپ کو ان لوگوں کے نکل جانے کی اطلاع ملی۔ پھر آپ واپس تشریف لائے اور ابھی آپ نے اپنا ایک پاؤں دروازے کی چوکھٹ پر رکھا تھا اور دوسرا باہر ہی تھا کہ میرے اور اپنے بیچ میں آپ نے پردہ لٹکا لیا اور آیت حجاب نازل ہوئی۔ صحیح البخاری: کتاب التفسیر، باب لا تدخلوا بیوت النبی إلا ان یوذن لکم ٤٧٩٣، صحیح مسلم: کتاب النکاح، باب زواج زینب بنت جحش و نزول الحجاب: ح: ١٤٢٨۔

پردہ کرادیا۔ ❶

اللہ تعالیٰ یہ حکم صادر فرمانے کے بعد کہ امہات المومنین سے جب بھی کوئی چیز طلب کی جائے تو پردہ کے اوٹ سے طلب کی جائے اور آپ ﷺ کی بیویاں، بچیاں اور مسلمانوں کی عورتیں اپنی چادر کا گھونگھٹ لٹکا لیا کریں۔ مسلمان عورتوں نے نقاب پہننا شروع کر دیا۔ (چادر کے لیے یہاں لفظ ''جلباب'' استعمال کیا گیا ہے)۔

''جلباب'' سے مراد وہ کپڑا ہے جو سر سمیت پورے بدن کو ڈھک لے۔ حضرت عبداللہ بن مسعود نے جلباب کی تفسیر ''رداء'' یعنی چادر سے کی ہے جسے عام زبان میں ازار کہا جاتا ہے۔ یعنی اتنی بڑی چادر جو سر اور باقی بدن کو ڈھک لے۔

گھونگھٹ لٹکانے کی تفسیر حضرت عبیدہ رحمہ اللہ نے یہ کی ہے کہ عورت اپنی چادر کو سر سے اس طرح لٹکائے کہ اس کی صرف آنکھیں ظاہر ہوں۔ نقاب بھی اس سے ملتی جلتی چیز ہے۔ حدیث میں ہے:

---

❶ یہ ایک لمبی حدیث ہے جسے امام بخاری رحمہ اللہ نے صحیح البخاری میں نقل کیا ہے۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ''اللہ کے رسول ﷺ خیبر اور مدینہ منورہ کے بیچ تین دن تک قیام پذیر رہے اور وہیں پر حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا آپ کے پاس رخصت کی گئیں۔ میں نے مسلمانوں کو ولیمہ پر بلایا، اس ولیمہ میں گوشت اور روٹی وغیرہ کا انتظام نہ تھا بلکہ آپ ﷺ نے دستر خوان بچھانے کا حکم دیا جس پر کچھ کھجور، گھی اور پنیر وغیرہ ڈال دیا گیا اور یہی اس دن کا ولیمہ تھا۔ مسلمانوں نے آپس میں حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے متعلق قیاس آرائیاں کیں کہ یہ امہات المومنین سے ہیں یا لونڈی ہیں؟ پھر لوگوں نے کہا کہ اگر آپ ﷺ نے انہیں پردہ کرایا تو امہات المومنین سے ہیں ورنہ لونڈی۔ جب آپ ﷺ نے کوچ کیا تو حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کو اپنے پیچھے بٹھایا اور ان کے اور لوگوں کے بیچ پردہ کھینچ دیا۔ صحیح البخاری: کتاب النکاح، باب اتخاذ السراری ح: ٥٠٨٥، صحیح مسلم: کتاب النکاح، باب فضیلة اعتاقه امة ثم يتزوجها ح: ١٣٦٥۔

((اَنَّ الْمُحْرِمَةَ لَا تَنْتَقِبُ وَلَا تَلْبِسُ الْقُفَّازَيْنِ)) ❶

”حالت احرام میں عورت نہ نقاب پہنے اور نہ دستانہ ہی استعمال کرے۔“

لہٰذا جب عورتوں کو ”جلباب“ یعنی لمبی چادر اوڑھنے کا حکم اس لیے تھا کہ وہ پہچانی نہ جاسکیں، سو یہ مقصد اس وقت تک حاصل نہیں ہوسکتا جب تک عورتیں چہرہ نہ چھپائیں یا نقاب نہ کریں، نتیجتاً یہ بات ازخود عیاں ہوجاتی ہے کہ چہرہ اور ہاتھ کا تعلق اس باطنی زینت سے ہے جس کو نامحرم اجنبی حضرات سے چھپانے کا حکم ہے۔

لہٰذا نامحرم اجنبی مردوں کے لیے عورت کے صرف ظاہری کپڑوں کے دیکھنے کی حلت باقی رہ جاتی ہے۔ معلوم ہوا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے مسئلہ کی آخری کڑی کا ذکر کیا ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے مسئلہ کے ابتدائی مرحلے کا۔ ❷

## عورت کا اپنے غلام سے پردہ

اسی بنیاد پر لفظ ﴿ اَوْ نِسَآئِهِنَّ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ ﴾ ”ایک مسلمان عورت

---

❶ صحیح البخاری: کتاب جزاء الصید، باب ماینھی من الطیب للمحرم والمحرمۃ، عن عبداللّٰہ بن عمر: ۱۸۳۸۔

❷ شیخ الاسلام یہاں اس بات کی طرف اشارہ کرنا چاہتے ہیں کہ الا ما ظھر منھا کی تفسیر میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ صرف ظاہری کپڑوں کا اظہار مراد لیتے ہیں جب کہ حضرت عبداللہ بن عباس ہاتھ اور چہرہ ۔ ظاہری طور پر یہ دونوں اقوال ایک دوسرے کے مخالف نظر آتے ہیں لیکن امرواقع کچھ اس طرح ہے کہ اسلام کے ابتدائی دور میں عورتوں کو چہرہ اور ہاتھ چھپانے کا حکم نہ تھا لیکن بعد میں آیت حجاب نازل ہوئی اور عورتوں کو چہرہ چھپانے کا حکم ہوا۔

لہٰذا اس تصریح کے پیش نظر حضرت عبداللہ بن مسعود نے دوسرا حکم جو کہ ناسخ ہے اس کا ذکر کیا ہے۔ اور حضرت عبداللہ بن عباس نے پہلا حکم جو منسوخ ہوچکا ہے اس کا ذکر کردیا لہٰذا اب کوئی تعارض باقی نہ رہا۔

دوسری مسلمان عورتوں اور اپنے زرخرید غلاموں کے سامنے بھی زینت کو ظاہر کر سکتی ہے۔'' سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ عورت اپنے غلام کے سامنے اپنی باطنی زینت ظاہر کر سکتی ہے۔ اس بارے میں علما کے دو قول ہیں:

① ﴿مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ﴾ سے مراد لونڈیاں یا اہل کتاب لونڈیاں ہیں۔ سعید بن المسیب رحمہ اللہ کا یہی قول ہے اور امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ وغیرہ نے بھی اسی کو راجح قرار دیا ہے۔

② اس سے مراد مرد غلام ہیں۔ یہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ کا قول ہے اور یہی امام شافعی رحمہ اللہ وغیرہ کا مذہب ہے، امام احمد رحمہ اللہ سے ایک دوسری روایات بھی یہی منقول ہے۔ اس تفسیر کا تقاضا ہے کہ غلام اپنی مالکہ کو دیکھ سکتا ہے۔

اس بارے میں متعدد حدیثیں ❶ بھی موجود ہیں (جس سے اس بات کا جواز ملتا ہے کہ عورت کا غلام اپنی مالکہ کو دیکھ سکتا ہے) اور یہ اجازت صرف ضرورت کے پیش نظر ہے۔ کیونکہ عورت کو گواہ، مزدور اور شادی کا پیغام دینے والے سے کہیں

---

❶ مثلاً حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی درج ذیل روایت کہ "أَنَّ النَّبِيَّ أَتَى فَاطِمَةَ بِعَبْدٍ كَانَ قَدْ وَهَبَهُ لَهَا، قَالَ: وَعَلَى فَاطِمَةَ رضی اللہ عنہا ثَوْبٌ إِذَا قَنَّعَتْ بِهِ رَأْسَهَا لَمْ يَبْلُغْ رِجْلَيْهَا وَ إِذَا غَطَّتْ رِجْلَيْهَا لَمْ يَبْلُغْ رَأْسَهَا فَلَمَّا رَأَى النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم مَا تَلْقَى قَالَ: إِنَّهُ لَيْسَ عَلَيْكِ بَأْسٌ۔ إِنَّمَا هُوَ أَبُوكِ وَ غُلَامُكِ." ''اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس ایک غلام لے کر آئے، جسے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی خدمت کے لیے ہبہ کیا تھا۔ اس وقت حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے جسم پر ایک چادر تھی جب اس سے اپنے سر کو چھپاتیں تو پیر کھل جاتے اور پیروں کو چھپاتیں تو آپ کا سر ننگا رہ جاتا۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی یہ پریشانی دیکھی تو فرمایا کہ کوئی حرج نہیں۔ تمہارا باپ ہے اور یہ تمہارا غلام ہے۔ سنن أبي داود: كتاب اللباس، باب العبد ينظر الى شعر مولاته: ٤١٠٦۔

زیادہ اپنے غلام سے ہم کلام ہونے کی ضرورت پڑتی ہے۔لہٰذا جب ان اشخاص کا عورت کو بوقت ضرورت دیکھنا جائز ہے تو غلام کے لیے دیکھنا بدرجہ اولیٰ جائز ہو گا۔ ❶ لیکن اس دلیل سے اس بات کا جواز کسی طور پر درست نہیں کہ غلام اپنی مالکہ کا محرم بھی بن سکتا ہے جس کے ساتھ وہ سفر وغیرہ کر سکتی ہے جس طرح بوڑھے اجنبی مرد سے پردہ تو ضروری نہیں لیکن وہ عورت کے لیے محرم کی حیثیت بھی نہیں رکھتے کہ ان کے ساتھ سفر بھی جائز ہو۔

لہٰذا یہ بات کسی طرح درست نہیں کہ جس کے لیے عورت کو دیکھنا جائز ہو اس کے ساتھ سفر اور اس سے خلوت و تنہائی بھی جائز ہے بلکہ عورت کا غلام صرف بوقت ضرورت اپنی مالکہ کو دیکھ سکتا ہے۔البتہ نہ تو اس کے ساتھ سفر کر سکتا ہے اور نہ خلوت و تنہائی میں اس سے مل ہی سکتا ہے کیونکہ غلام کو نبی کریم ﷺ کے درج ذیل فرمان کے تحت محرم شمار نہیں کیا جا سکتا:

((لَا تُسَافِرِ الْمَرْأَةُ إِلَّا مَعَ زَوْجٍ أَوْ ذِيْ مَحْرَمٍ)) ❷

''کوئی عورت بغیر محرم یا شوہر کے سفر نہ کرے۔''

---

❶ بوقت ضرورت عورت غلام کو مخاطب کر سکتی ہے کیونکہ گواہ بوقت گواہی عورت کا چہرہ دیکھ سکتا ہے، منگنی کے وقت منگنی کرنے والا بھی اپنی ہونے والی بیوی کو دیکھ سکتا ہے لہٰذا جب ایسی کبھی کبھار پیش آنے والی ضرورتوں کے پیش نظر عورت کو شریعت نے یہ اجازت دی ہے کہ وہ اپنے چہرے کو کھول سکتی ہے تو ہمہ وقت درپیش ضرورت کے لیے بدرجہ اولیٰ چہرہ کھولنے کی اجازت ہونی چاہیے۔

❷ صحیح البخاری: کتاب فضل الصلاة فی مسجد مكة والمدينة، باب مسجد بيت المقدس نحوه : ۱۱۹۷؛ صحيح مسلم كتاب الحج، باب سفر المرأة مع محرم إلى حج أو غيره : ۸۲۷۔

غلام اگر آزاد ہو جائے تو اس کی مالکہ اس سے نکاح کر سکتی ہے جس طرح کہ بہن کا شوہر ایک بہن کو طلاق دے دے تو دوسری بہن سے نکاح کر سکتا ہے اور محرم تو وہ ہوتا ہے جس پر وہ عورت ہمیشہ ہمیشہ کے لیے حرام ہو۔

اس لیے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا فرمان ہے کہ عورت کا اپنے غلام کے ساتھ سفر کرنا ہلاکت ہے۔

آیت مذکورہ میں اظہار زینت کی اجازت صرف محرم رشتہ داروں اور بعض غیر محرم دونوں کے لیے ہے لیکن حدیث میں سفر کی اجازت صرف محرم رشتہ داروں اور شوہر کے ساتھ خاص ہے، باری تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿نِسَآئِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ﴾ [1]

''یعنی عورت اپنی عورتوں یا غلاموں کے سامنے اپنی زینت کا اظہار کر سکتی ہے۔''

نیز فرمایا:

﴿غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ﴾ [2]

''یعنی مسلمان عورتیں اپنی زینت جنسی خواہش نہ رکھنے والے مردوں کے سامنے بھی ظاہر کر سکتی ہیں۔''

لیکن اپنے غلام، مسلمان عورتوں اور جنسی خواہش نہ رکھنے والے مردوں کے ہمراہ سفر نہیں کر سکتیں۔

---

[1] ٢٤/النور: ٣١۔ [2] ٢٤/النور: ٣١۔

# مسلمان عورت کا مشرک اور کافر عورت سے پردہ

ارشاد باری تعالیٰ ﴿ اَوْ نِسَآىِٕهِنَّ ﴾ کی تفسیر میں مفسرین کافر اور مشرکہ عورت کو شامل نہیں کرتے یعنی مسلمان عورت کی دایہ مشرکہ عورت نہیں بن سکتی اور نہ مشرک عورت مومن عورت کے ساتھ حمام میں داخل ہو سکتی ہے۔ [1]

یہودی عورتیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آیا کرتی تھیں اور ان کے چہرے اور ہاتھوں وغیرہ کو دیکھا کرتی تھیں، البتہ مردوں کو اس کی اجازت نہ تھی۔ چنانچہ چہرہ اور ہاتھ اہل کتاب ذمی عورتوں کے حق میں زینت ظاہرہ شمار ہوں گے، البتہ اہل کتاب ذمی عورت کے لیے یہ جائز نہیں کہ مسلمان عورتوں کی باطنی پوشیدہ زینت کو دیکھے۔ زینت کے ظاہر کرنے اور چھپانے کا معیار یہی ہے کہ عورت کسی کے لیے بھی صرف وہی زینت ظاہر کر سکتی ہے جس کا اظہار کرنا اس کے لیے جائز ہے۔

---

[1] علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ﴿ نِسَآىِٕهِنَّ ﴾ کی یہی تفسیر صحیح ہے جو سلف صالحین سے بغیر کسی اختلاف کے مروی ہے کہ اس سے مراد صرف مسلمان عورتیں ہیں نہ کہ کافر عورتیں۔ دیکھئے: زاد المسیر: ٦/ ١٣٢۔

بعض ہم عصر فضلاء کی یہ تفسیر کہ اس سے نیک سیرت و نیک خصلت عورتیں مراد ہیں چاہے وہ مسلمان ہوں یا کافر، ایک نئی تفسیر ہونے کے ساتھ ساتھ تفسیر سلف کے خلاف ہے اور عربی اسلوب کلام سے بھی مطابقت نہیں رکھتی۔ کیونکہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے ﴿ نِسَآىِٕهِنَّ ﴾ میں اضافت مسلمان عورتوں کی طرف کی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عورت اپنے قرابت داروں کے سامنے اپنی باطنی زینت کا اظہار کر سکتی ہے اور بالخصوص شوہر کے سامنے تو ہر ایسی زینت کا اظہار کرے گی جس کا اظہار اپنے محرم اور قریبی رشتہ داروں کے سامنے بھی نہیں کر سکتی۔ نیز اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿ وَ لْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ ﴾ ''یعنی اپنے دوپٹوں کو اپنے گریبان پر ڈال لیں۔'' اس بات کی دلیل ہے کہ عورت اپنی گردن چھپا کر رکھے گی۔ چنانچہ گردن ظاہری زینت کے بجائے باطنی زینت میں شمار ہوگی اور یہی حکم ہار اور دوسرے زیورات کا بھی ہے۔ (حجاب المرأۃ المسلمۃ)

یعنی عام حالات میں بھی عورت اپنی ظاہری زینت کے علاوہ اپنا باقی جسم دوسری عورت سے چھپائے گی لیکن اگر کسی شرعی عارضہ جیسے علاج، ولادت اور دیگر ضروریات کی بنا پر اپنا خفیہ ستر کھولنا پڑ جائے تو اس میں بھی مسلمان عورت کا انتخاب کرنا چاہیے۔

## مردوں کا مردوں سے اور عورتوں کا عورتوں سے پردہ

پچھلے صفحات میں مردوں سے عورتوں کے پردے کے متعلق تفصیل بیان ہوئی ہے۔ باقی رہا مردوں کا مردوں سے اور عورتوں کا عورتوں سے پردہ تو اس کا تعلق خاص شرمگاہ سے ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

((لَا يَنْظُرُ الرَّجُلُ إِلَى عَوْرَةِ الرَّجُلِ وَلَا تَنْظُرُ الْمَرْأَةُ إِلَى عَوْرَةِ الْمَرْأَةِ)) [1]

''کوئی مرد دوسرے مرد کی شرمگاہ کو اور نہ کوئی عورت کسی دوسری عورت کی شرمگاہ کو دیکھے۔''

نیز فرمایا:

((اِحْفَظْ عَوْرَتَكَ إِلَّا عَنْ زَوْجَتِكَ أَوْ مَا مَلَكَتْ يَمِينُكَ قُلْتُ: فَإِذَا كَانَ الْقَوْمُ بَعْضُهُمْ فِي بَعْضٍ؟ قَالَ: إِنِ اسْتَطَعْتَ أَنْ لَا يَرَيَنَّهَا أَحَدٌ فَلَا يَرَيَنَّهَا قُلْتُ: فَإِذَا كَانَ أَحَدُنَا خَالِيًا؟ قَالَ: فَاللّٰهُ أَحَقُّ أَنْ يُسْتَحْيَ مِنْهُ)) [2]

---

[1] صحیح مسلم، کتاب الحیض، باب تحریم النظر الی العورات: ۳۳۸۔

[2] (حسن) سنن ابی ابوداود، کتاب الحمام، باب ماجاء فی التعری: ۴۰۱۷؛ سنن الترمذی، کتاب الأدب، باب ماجاء فی حفظه العورة: ۲۷۶۹۔ امام بخاری رحمہ اللہ نے بھی اس کو اپنی صحیح میں مختصراً اور معلق ذکر کیا ہے۔ دیکھئے: صحیح البخاری، کتاب الغسل، باب من اغتسل عریانا وحده فی خلوة، حدیث: ۲۷۸۔

''اپنی بیوی اور لونڈی کے سوا اپنی شرمگاہ کو ہر ایک سے محفوظ رکھو۔ صحابی کہتے ہیں میں نے کہا: اگر لوگوں کی بھیڑ ہو تو؟ آپ نے فرمایا کہ حتی الامکان کوشش کرو کہ کوئی تمہاری شرمگاہ نہ دیکھ سکے۔ صحابی نے دوبارہ عرض کیا: اگر کوئی تنہا ہو تو؟ آپ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ اس بات کا زیادہ حق دار ہے کہ اس سے شرم کی جائے۔''

اسی طرح ایک اور حدیث میں ہے:

((نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ یُّفْضِیَ الرَّجُلُ اِلَی الرَّجُلِ فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ وَالْمَرْأَةُ اِلَی الْمَرْأَةِ فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ)) [1]

''کوئی مرد کسی دوسرے مرد کے ساتھ ایک ہی کپڑے میں نہ ہو اور نہ کوئی عورت کسی دوسری عورت کے ساتھ ایک ہی کپڑے میں ہو۔''

اور بچوں سے متعلق فرمایا:

((مُرُوْا اَوْلَادَكُمْ بِالصَّلَاةِ لِسَبْعٍ وَاضْرِبُوْهُمْ عَلَيْهَا لِعَشْرٍ وَ فَرِّقُوْا بَيْنَهُمْ فِي الْمَضَاجِعِ)) [2]

''جب وہ سات سال کے ہو جائیں تو انہیں نماز کا حکم دو اور دس سال کے ہو جائیں تو انہیں نماز نہ پڑھنے پر مارو اور ان کے بستروں کو ایک دوسرے سے علیحدہ کر دو۔''

---

[1] مذکورہ حدیث میں نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ کے الفاظ ثابت نہیں البتہ مذکورہ حدیث لا یفضی کے الفاظ سے مسلم میں موجود ہے، دیکھئے: صحیح مسلم، کتاب الحیض، باب تحریم النظر الی العورات: ۳۳۸؛ غالباً امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے یہ الفاظ معناً بیان کیے ہیں۔

[2] (صحیح) سنن ابی داؤد، کتاب الصلاۃ، باب متی یؤمر الغلام بالصلاۃ، ح: ۴۹۴۔ ۴۹۵۔

مذکورہ بالا احادیث سے اپنے ہم جنس افراد کی شرم گاہ دیکھنے اور چھونے کی ممانعت ثابت ہوتی ہے کیونکہ یہ فعل انتہائی فحاشی اور بے حیائی پر مبنی ہے۔ باقی رہی مردوں کے لیے عورتوں اور عورتوں کے لیے مردوں کی شرمگاہ دیکھنے اور چھونے کی ممانعت، تو اس میں اصل قباحت جنسی خواہشات کا برانگیختہ ہونا ہے۔ (یعنی مرد اگر عورت کی شرمگاہ کو یا عورت مرد کی شرمگاہ کو دیکھے تو اس سے فطرۃً شہوت ابھرتی ہے)

لہٰذا عام حالات میں یہ دو قسمیں ہوئیں:

① مردوں کا مردوں سے اور عورتوں کا عورتوں سے ستر پوشی کرنا۔

② مردوں کا عورتوں سے اور عورتوں کا مردوں سے ستر پوشی کرنا۔

## حالتِ نماز میں مرد اور عورت کا لباس

ستر پوشی کی ایک تیسری قسم بھی ہے جس کا تعلق خاص حالت نماز سے ہے کیونکہ عورت اگر تنہائی میں نماز پڑھے تب بھی اسے چادر اوڑھنے کا حکم ہے۔ [1] جبکہ حالت نماز کے علاوہ وہ اپنے گھر کے اندر جہاں اجنبی مرد نہ ہوں اپنے سر کو کھلا رکھ سکتی ہے۔ نماز کی حالت میں زینت کا اختیار یعنی ستر پوشی باری تعالیٰ کا حق ہے لہٰذا یہ امر کسی صورت جائز نہیں کہ کوئی بیت اللہ کا طواف یا نماز برہنہ حالت میں ادا کرے خواہ وہ رات کی تاریکی میں تن تنہا ہی کیوں نہ ہو معلوم ہوا کہ نماز میں زینت کا اختیار، یعنی عورت کی ستر پوشی، لوگوں سے پردہ کے لیے نہیں بلکہ رب العالمین کا حق ہے۔

---

[1] عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنِ النَّبِيِّ ﷺ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ صَلَاةَ حَائِضٍ إِلَّا بِخِمَارٍ رضی اللہ ... رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کسی بالغ عورت کی نماز بغیر اوڑھنی کے اللہ تعالیٰ قبول نہیں فرماتا۔

(صحیح) سنن ابی داود، کتاب الصلاۃ، باب المرأۃ تصلی بغیر خمار، ح: ٦٤٣؛ سنن الترمذی، کتاب الصلاۃ، باب ماجاء فی لاتقبل صلاۃ المرأۃ الابخمار، ح: ٣٧٧۔

اسی وجہ سے نمازی حالت نماز میں اپنے جسم کا وہ حصہ چھپائے گا جسے عام طور پر نماز کے علاوہ ظاہر کرنا جائز ہے۔

مثلاً دونوں کندھے، رسول ﷺ نے مرد اپنے کندھوں کو ڈھکے بغیر ایک کپڑے میں نماز پڑھنے سے منع فرمایا ہے۔ ❶ یہ حکم نماز میں باری تعالیٰ کے حق کی بنا پر ہے جبکہ مرد حضرات نماز کے علاوہ کندھے ننگے رکھ سکتے ہیں۔

اسی طرح آزاد عورت نماز میں دوپٹہ اوڑھے گی جیسا کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

((لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ صَلَاةَ حَائِضٍ إِلَّا بِخِمَارٍ)) ❷

''یعنی کسی بالغ عورت کی نماز اللہ تعالیٰ بغیر دوپٹہ کے قبول نہیں فرماتا۔''

---

❶ صحیحین میں یہ روایت ان الفاظ میں مروی ہے: ''لَا يُصَلِّيْ أَحَدُكُمْ فِي الثَّوْبِ الْوَاحِدِ لَيْسَ عَلٰى عَاتِقَيْهِ مِنْهُ شَيْءٌ'' تم میں سے کوئی ایک کپڑے میں اس حالت میں نماز نہ پڑھے کہ اس کے کندھے پر اس کا کوئی حصہ نہ ہو۔ صحیح البخاری: کتاب الصلاۃ، باب اذا صلی فی ثوب واحد: ۳۵۹، صحیح مسلم: کتاب الصلاۃ، باب الصلاۃ فی ثوب واحد وصفۃ لبسہ: ۵۱۶۔

❷ مذکورہ حدیث کی تخریج سنن ابوداود اور سنن الترمذی کے حوالے سے قریب ہی گزر چکی ہے۔ علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث اپنے عموم کے لحاظ سے آزاد اور لونڈی ہر ایک کے لیے یکساں حکم رکھتی ہے دونوں میں تفریق کی کوئی دلیل نہیں، چنانچہ آزاد عورت اور لونڈی میں فرق کرنا صحیح نہیں، جیسا کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے کیا ہے۔ اس تفریق کی کوئی دلیل مجھے شریعت میں نہیں مل سکی۔ اس کے برعکس یہ ضرور مروی ہے کہ آپ ﷺ نے اپنی لونڈی سے فرمایا: ''إختمري'' یعنی چادر اوڑھ لو، اس حدیث کا حوالہ میری کتاب ''حجاب المرأۃ'' صفحہ ۴۵ پر دیکھا جا سکتا ہے۔ یہ حدیث اس مسئلہ پر واضح دلیل ہے کہ آزاد عورت اور لونڈی دونوں ہی چادر اوڑھیں گی۔ اور حدیث مذکورہ بالا عمومی حکم کی تائید کرتی ہے۔

حالانکہ اس کے لیے اپنے شوہر اور محرم رشتہ داروں کے سامنے اوڑھنی یا دوپٹے کا اوڑھنا ضروری نہیں ہے کیونکہ عورت زینت باطنہ کا اظہار اپنے محرم رشتہ داروں کے سامنے کر سکتی ہے۔ جب کہ حالت نماز میں یہ حکم عام ہے چاہے محرم رشتہ دار ہوں یا غیر محرم (اور چاہے صرف عورتوں کے سامنے ہی نماز کیوں نہ پڑ رہی ہو) سر کا کھلا رکھنا جائز نہیں۔ اس کے برعکس صحیح موقف کے مطابق ابتدائے اسلام میں اجنبی لوگوں کے سامنے ہاتھ چہرہ اور پاؤں وغیرہ ظاہر کرنے کی اجازت تھی لیکن یہ حکم منسوخ ہو چکا، اب صرف اپنی ظاہری زینت یعنی صرف کپڑے وغیرہ ظاہر کر سکتی ہے۔

البتہ حالت نماز میں اس بات پر اتفاق ہے کہ چہرہ، ہاتھ اور پاؤں کا چھپانا واجب نہیں ہے۔ حالانکہ چہرے کا شمار پوشیدہ زینت میں ہوتا ہے اس کے باوجود دوران نماز کھلا رکھنا بالاجماع جائز ہے۔ اسی طرح جمہور علماء امام شافعی، امام ابوحنیفہ وغیرہ رحمہم اللہ کے نزدیک عورت نماز میں دونوں ہاتھوں کو بھی کھلا رکھ سکتی ہے، البتہ امام احمد رحمہ اللہ کے دو قول ہیں، ایک یہی ہے اور ایک اس کے خلاف ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں پاؤں کا بھی یہی حکم ہے اور یہی مسلک زیادہ قوی معلوم ہوتا ہے، کیونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پاؤں کو زینت ظاہرہ قرار دیا ہے، چنانچہ آپ نے آیت ﴿ وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ ﴾ کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ اس سے مراد ''فتخ'' ہے اور ''فتخ'' چاندی کے اس چھلے کو کہتے ہیں جسے عورتیں پاؤں کی انگلی میں پہنتی ہیں۔ امام ابن ابی حاتم نے اپنی تفسیر میں اسے روایت کیا ہے۔

یہ قول اس بات کی دلیل ہے کہ عورتیں پہلے ہاتھوں اور چہروں کی طرح اپنے قدموں کو بھی کھلا رکھتی تھیں۔ البتہ باہر نکلتے وقت وہ اپنے دامن کو تو ضرور لٹکا لیتیں لیکن چلتے وقت بسا اوقات ان کا پاؤں نظر آجاتا تھا کیونکہ عادتاً وہ جوتے یا موزے

استعمال نہیں کرتی تھیں، اور حالت نماز میں ان کا ڈھکنا شدید تکلیف کا باعث ہے۔ خود ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اگر عورت کا کپڑا اتنا وسیع ہو کہ پاؤں کے اوپر والے حصے کو ڈھانپ لے تو کیا اس میں وہ نماز پڑھ سکتی ہے۔ [1]

ظاہر ہے کہ جب وہ سجدہ کرے گی تو اس کے پاؤں کا نچلا حصہ نظر آ سکتا ہے۔

خلاصہ یہ کہ نص اور اجماع سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ عورت اگر گھر میں نماز پڑھے تو اس کے لیے جلباب کا استعمال ضروری نہیں ہے اور جلباب سے مراد وہ کشادہ چادر ہے جو عورت کے پورے بدن کو چھپاتی ہو، بلکہ جلباب صرف اسی صورت میں ضروری ہے جبکہ وہ گھر سے باہر نکلے، گھر میں نماز پڑھتے ہوئے اگر عورت کا ہاتھ، پیر اور چہرہ کھلا رہے تو یہ جائز ہے، جیسا کہ آیت حجاب نازل ہونے سے پہلے مسلمان خواتین اسی حالت میں باہر نکلا کرتی تھیں۔ لہٰذا نماز کا ستر وہ نہیں ہے جو نظر کا ستر ہے ...اور نظر کا ستر وہ نہیں ہے جو نماز کا ستر ہے۔ خود عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے جب کپڑوں ہی کو زینت ظاہرہ قرار دیا تو یہ نہیں فرمایا کہ عورت پوری کی پوری پردے کی چیز ہے حتی کہ اس کا ناخن بھی حکم پردہ میں شامل ہے، بلکہ یہ تو امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا قول ہے کہ

---

[1] (ضعیف) سنن ابی داود، کتاب الصلاۃ، باب فی کم تصلی المرءة، ح: ٦٣٩: مذکورہ حدیث کی سند میں ابن محمد بن زید مجہول ہے۔ شیخ البانی فرماتے ہیں مذکورہ حدیث مرفوعا اور موقوفا دونوں طرح مروی ہے، لیکن تمام اسناد ضعیف ہیں۔

امام مالک رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ محمد بن زید بن قنفذ کی ماں نے ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا کہ وہ کون کون سے کپڑے ہیں جن میں عورت نماز پڑھ سکتی ہے؟ آپ نے جواب دیا کہ وہ اپنی اوڑھنی میں نماز پڑھ سکتی ہے اور اپنے عبائے میں نماز پڑھ سکتی ہے بشرطیکہ پاؤں کا اوپری حصہ چھپا ہوا ہو۔ الموطا: کتاب الصلاۃ، باب الرخصة صلاۃ المرأة فی الدرع والخمار: ١/ ٤٣؛ سنن ابوداود، کتاب الصلاۃ، باب فی کم تصلی المرأة: ٦٣٩۔

عورت نماز میں اپنے ناخن کو بھی چھپائے گی، فقہاء کرام کا پردہ کے احکام کو "باب ستر العورۃ"۔ "قابل پردہ حصہ کو چھپانے کا بیان" سے موسوم کرنا کہ جن اعضاء کو نمازی دورانِ نماز چھپاتا ہے وہ پردہ میں بھی شمار ہوں گے۔ یہ ان کی ذاتی تشریح ہے یہ نہ تو آپ کے الفاظ ہیں اور نہ قرآن وسنت ہی میں کہیں ایسا حکم وارد ہوا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ﴾ ❶

"مسجد کی حاضری کے وقت اپنی زینت (لباس) استعمال کرو۔"

رسول اللہ ﷺ نے برہنہ ہو کر بیت اللہ کا طواف کرنے سے منع فرمایا ہے۔ لہٰذا نماز بدرجۂ اولیٰ برہنہ ہو کر نہیں پڑھی جا سکتی۔ ❷

اسی لیے جب آپ ﷺ سے ایک کپڑے میں نماز کا حکم دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا:

((اَوَلِكُلِّكُمْ ثَوْبَانِ)) ❸

"یعنی کیا تم میں سے ہر شخص کے پاس دو کپڑے ہیں۔"

اور ایک کپڑے میں نماز سے متعلق فرمایا:

((اِنْ كَانَ وَاسِعًا فَالْتَحِفْ بِهِ وَاِنْ كَانَ ضَيِّقًا فَاتَّزِرْ بِهِ)) ❹

---

❶ ۷/الاعراف: ۳۱

❷ صحيح البخاری، كتاب الصلاة، باب مايستر من العورة، ح ۳٦۹؛ صحيح مسلم؛ كتاب الحج، باب لايحج بالبيت مشرك ولايطوف عريان...، ح: ۱۳٤۷۔

❸ صحيح البخاری، كتاب الصلاة، باب الصلاة، فی الثوب الواحد: ۳۵۷؛ صحيح مسلم، كتاب الصلاة، باب الصلاة، فی ثوب واحد، ۵۱۵۔

❹ صحيح البخاری، كتاب الصلاة، باب اذا كان الثوب ضيقا: ۳٦۱۔

"اگر کپڑا کشادہ ہے تو اس کو لپیٹ لو اور اگر چھوٹا ہے تو تہبند باندھ لو۔"

اسی طرح ایک کپڑے میں کندھا ننگا رکھتے ہوئے نماز پڑھنے سے منع فرمایا: [1]

یہ اس بات کی دلیل ہے کہ حالت نماز اور غیر نماز کے پردے میں فرق ہے اسی لیے نماز میں ستر یعنی ران وغیرہ کو چھپانے کا حکم ہے، جب کہ حالت نماز کے علاوہ عام حالات میں ران وغیرہ کا چھپانا ضروری نہیں جیسا کہ امام احمد کے ایک موقف کے مطابق مرد کا ستر صرف قُبل و دُبر (پیشاب و پاخانہ کی جگہ) ہے۔ امام احمد کے مذکورہ قول کا مفہوم بھی یہی ہے کہ ایک مرد کو دوسرے مرد کی ران دیکھنے کی اجازت ہے، حالت نماز اور طواف کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ اس لیے خواہ رانیں حدودِ ستر میں شامل ہوں یا نہ ہوں، بہر حال کسی شخص کو ران کھول کر نماز پڑھنے اور برہنہ ہو کر نماز پڑھنے کی اجازت نہیں بلکہ مجبوری کی حالت میں اگر ایک ہی کپڑے میں نماز پڑھے اور وہ کپڑا چھوٹا ہو تو اسے ازار بنا لے اور کشادہ ہو تو اس میں لپٹ جائے۔ اسی طرح اگر وہ گھر میں تنِ تنہا پڑھ رہا ہو تو بھی باتفاق علماء ستر پوشی کرنا واجب ہے۔

ازار کی موجودگی میں ران کھول کر نماز پڑھنا کسی صورت میں مرد کے لیے جائز نہیں۔ اور نہ ہی اس مسئلہ میں اختلاف کی گنجائش ہے۔ جن لوگوں نے حدودِ ستر کی تحدید سے متعلق دونوں روایتوں کی بنیاد پر اختلاف کیا ہے جیسا کہ بعض حضرات کا خیال ہے تو یہ ان کی صریح غلطی ہے۔ یہ نہ تو امام احمد رحمہ اللہ کا قول ہے اور نہ ہی کسی

---

[1] ((لَا يُصَلِّيْ اَحَدُكُمْ فِي الثَّوْبِ الْوَاحِدِ لَيْسَ عَلٰى عَاتِقَيْهِ مِنْهُ شَيْءٌ)) "تم میں سے کوئی ایک ہی کپڑے میں نماز نہ پڑھے جبکہ اس کپڑے کا کوئی حصہ کندھے پر نہ ہو۔" صحیح البخاری، کتاب الصلاۃ، باب اذا صلی فی الثوب الواحد: ۳۵۹؛ صحیح مسلم، کتاب الصلاۃ، باب الصلاۃ فی ثوب واحد: ۵۱٦۔

دوسرے امام کا کہ نمازی ایسی حالت میں (یعنی کھلی ران کے ساتھ نماز پڑھ سکتا ہے، اور یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ امام احمد رحمہ اللہ حالت نماز میں کندھوں کے ڈھکنے کا تو حکم دیں اور ران کھلی رکھنے کی اجازت دے دیں۔ [1]

ہاں! اس مسئلے میں اختلاف ضرور ہے کہ آدمی جب اکیلا ہو تو اس پر ستر کا چھپانا واجب ہے یا نہیں؟ لیکن کپڑا اوڑھ کر نماز پڑھنے کے واجب ہونے میں کوئی اختلاف نہیں۔ باتفاق علماء لباس کی موجودگی میں برہنہ حالت میں نماز پڑھنا جائز نہیں اس لیے امام احمد رحمہ اللہ اور کچھ دوسرے ائمہ کی رائے ہے کہ جہاں کہیں صرف ننگے ہی مرد ہوں تو ان کے لیے بیٹھ کر نماز پڑھنا جائز ہے ان کا امام صف کے درمیان میں کسی ایسی جگہ جہاں عام مرد برہنہ حالت میں ہوں۔ یہ حکم حالت نماز کے ساتھ خاص ہے۔ اس قدر پردہ پوشی کا خیال صرف وصرف نماز کی اہمیت کے پیش نظر ہے، نہ کہ نظر کی وجہ سے۔ چنانچہ جب بہز بن حکیم کے دادا حضرت معاویہ بن حیدہ رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ اگر ہم اکیلے رہیں تب بھی ستر پوشی کا خیال رکھیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

((فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ يُّسْتَحْيٰ مِنْهُ مِنَ النَّاسِ)) [2]

---

[1] علامہ البانی رحمہ اللہ یہاں حاشیہ لگاتے ہیں کہ مناسب ہے کہ بچوں کو ایسے ہی آداب سکھائے جائیں۔ والدین کے لیے کسی بھی طرح مناسب نہیں ہے کہ اپنے بچوں کو (خاص کر اس وقت جب کہ وہ تمیز کو پہنچ جائیں) جانگھیا (ہاف پینٹ) پہنائیں اور اسی حالت میں انہیں مسجد بھی لے جائیں۔ چنانچہ ماسبق حدیث: ((مُرُوْهُمْ بِالصَّلَاةِ وَهُمْ اَبْنَاءُ سَبْعٍ)) میں ہے کہ جب بچے سات سال کے ہو جائیں تو انہیں نماز کا حکم دو اور جب وہ دس سال کے ہو جائیں تو نماز نہ پڑھنے پر انہیں مارو۔

[2] یہ حدیث سنن ابوداود اور سنن الترمذی کے حوالے سے گزر چکی ہے۔

"یعنی (لوگوں کے مقابلے میں) اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ حق دار ہے کہ اس سے شرم کی جائے۔"

جب عام حالات میں یہ حکم ہے تو حالتِ نماز میں اللہ تعالیٰ اس سے بھی زیادہ حق دار ہے کہ اس شرم کی جائے اور اس سے ہم کلامی کے وقت زیادہ زینت وآرائش اختیار کی جائے اس وجہ سے جب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنے غلام نافع کو دیکھا کہ وہ ننگے سر نماز پڑھ رہا ہے تو اس سے پوچھا کہ اگر تمھیں لوگوں کے پاس جانا ہو تو اسی حالت میں چلے جاؤ گے؟ غلام نے جواب دیا کہ نہیں۔ تب آپ نے فرمایا کہ اللہ اس بات کا زیادہ حقدار ہے کہ اس کے سامنے آنے کے لیے خوبصورتی اور آرائش اختیار کی جائے۔ [1]

---

[1] سنن کبریٰ میں امام بیہقی رحمہ اللہ نے مذکورہ قول کو ان الفاظ میں نقل کیا ہے کہ نافع نے بیان کیا کہ ایک روز جانوروں کو چارہ وغیرہ دینے کی وجہ سے میں جماعت سے پیچھے رہ گیا۔ جب عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما واپس آئے تو انھوں نے مجھے دیکھا کہ میں ایک ہی کپڑے میں نماز پڑھ رہا ہوں۔ آپ نے پوچھا: کیا میں نے تمھیں دو کپڑے نہیں دیئے تھے؟ میں نے جواب دیا: جی ہاں! آپ نے سوال فرمایا کہ کیا میں تمھیں شہر میں کسی آدمی کے پاس بھیجوں تو تم ایسے ہی چلے جاؤ گے؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ تو آپ نے فرمایا کہ اللہ لوگوں سے زیادہ حقدار ہے کہ اس کے لیے زینت اختیار کی جائے۔ پھر انھوں نے کہا میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرما رہے تھے کہ ((مَنْ كَانَ لَهُ ثَوْبَانِ فَلْيُصَلِّ فِيهِمَا وَمَنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ إِلَّا ثَوْبٌ وَاحِدٌ فَلْيَتَّزِرْ بِهِ وَلَا يَشْتَمِلْ كَاشْتِمَالِ الْيَهُودِ)) یعنی جس کے پاس دو کپڑے ہوں اس میں نماز پڑھے اور جس کے پاس ایک ہی کپڑا ہو تو اسے ازار بنالے اور یہودیوں کی طرح اس میں لپٹ نہ جائے۔ (السنن الکبریٰ: ۲/ ۲۳۶۔) کچھ الفاظ کے ردوبدل کے ساتھ یہی روایت صحیح ابن خزیمہ: ۱/ ۳۷۶، رقم: ۷۶۶ میں بھی مروی ہے۔ علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جن الفاظ کے ساتھ مصنف نے اس حدیث کو نقل کیا ہے وہ مجھے کسی کتاب میں نہیں مل سکی۔ ہوسکتا ہے کہ ننگے سر کا ذکر جو مصنف نے اس حدیث میں کیا ہے اس کا وجود کسی اور کتاب میں ہو جو مجھے نہیں مل سکی۔ (واللہ اعلم)۔

ایک صحیح حدیث میں ہے کہ جب اللہ کے رسول ﷺ سے یہ سوال ہوا کہ آدمی کی خواہش ہوتی ہے کہ اس کا کپڑا اچھا اور اس کا جوتا بھی اچھا ہو (تو کیا یہ بھی تکبر میں داخل ہے؟) آپ نے جواب دیا کہ اللہ خوبصورت ہے اور خوبصورتی کو پسند فرماتا ہے۔ ❶

اور جس طرح آپ نے نمازی کو پاکیزگی، صفائی اور خوشبو کا حکم دیا ہے، اسی طرح آپ نے یہ بھی فرمایا:

((اَنْ تُتَّخَذَ الْمَسَاجِدُ فِي الْبُيُوْتِ وَتُنَظَّفَ وَتُطَيَّبَ)) ❷

"یعنی گھروں یا محلوں اور بستیوں میں مسجدیں بنائی جائیں، انہیں صاف ستھرا رکھا جائے اور انہیں معطر کیا جائے۔"

یہاں سے یہ حقیقت از خود منکشف ہو جاتی ہے کہ عام ظروف میں ایک مرد دوسرے مرد سے اور ایک عورت دوسری عورت سے جتنا پردہ کرے گی، اس سے کہیں زیادہ پردے کا اہتمام حالت نماز میں کیا جائے گا۔ اسی لیے عورت کو حالت نماز میں دوپٹہ اوڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ باقی رہا چہرہ، دونوں ہاتھ اور دونوں پیر تو انہیں کسی بھی اجنبی مرد کے سامنے ظاہر کرنے کی ممانعت ہے۔ لیکن عورتوں اور محرم مردوں کے سامنے ان کا کھلا رکھنا جائز ہے۔ یہ اس بنا پر ہے کہ یہ اعضا، ان حدود ستر میں شامل نہیں ہیں جنہیں مرد کو مردوں سے اور عورت کو عورتوں سے چھپانے کا حکم

---

❶ صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب تحریم الکبر و بیانه: ۹۱۔

❷ سنن ابی داود: کتاب الصلاة، باب ماجاء في اتخاذ المساجد في الدور، ح ٤٥٥؛ سنن الترمذی، أبواب السفر، باب ما ذکر في تطییب المساجد، ح: ٥٩٤؛ علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

ہے اوران کا کھولنا بے حیائی اور بدتمیزی کی بات ہے۔ البتہ یہ اعضاء بڑی برائی کا پیش خیمہ ہیں اور اگران کو غیرمحرموں کے سامنے ظاہر کرنے سے روک دیا جائے تو فی الواقع بڑی برائیوں سے بچنے کا پیش خیمہ ثابت ہوسکتے ہیں، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَ يَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ؕ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ ﴾ ❶

''اے نبی آپ مومنوں سے کہہ دیجئے کہ اپنی نظروں کو نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں یہ ان کے لیے خوب ستھرائی ہے۔''

اور آیت حجاب کے آخر میں ارشاد فرمایا کہ

﴿ ذٰلِكُمْ اَطْهَرُ لِقُلُوْبِكُمْ وَ قُلُوْبِهِنَّ ﴾ ❷

''یہ تمہارے اوران کے دلوں کی پاکیزگی کے لیے زیادہ مناسب طریقہ ہے۔''

درج بالا آیات سے یہ بات خوب عیاں ہوجاتی ہے کہ چہرے اور ہاتھ کے اظہار کی جو ممانعت ہے وہ صرف بڑی برائی کا دروازہ بند کرنے کے لیے ہے، اس وجہ سے نہیں کہ یہ اعضاء مستقل طور پر حدود ستر میں داخل ہیں، نہ حالت نماز میں اور نہ غیر نماز میں، ویسے بھی یہ بات بعید از قیاس ہے کہ عورتوں کو حالتِ نماز میں ہاتھوں کے ڈھکنے کا حکم دیا جائے کیونکہ چہرے کی طرح دونوں ہاتھ بھی سجدہ کرتے ہیں۔ ❸

---

❶ ٢٤/النور: ٣٠۔ ❷ ٢٤/النور: ٥٣۔

❸ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ((اِنَّ الْيَدَيْنِ تَسْجُدَانِ كَمَا يَسْجُدُ الْوَجْهُ فَاِذَا وَضَعَ اَحَدُكُمْ وَجْهَهُ فَلْيَضَعْ يَدَيْهِ وَ اِذَا رَفَعَهُ فَلْيَرْفَعْهُمَا)) ''یعنی چہرے کی طرح دونوں ہاتھ بھی سجدہ کرتے ہیں اس لیے جب کوئی سجدے کے لیے اپنا چہرہ زمین پر رکھے تو اسے چاہیے کہ اپنے دونوں ہاتھ بھی رکھے اور جب سجدے سے چہرہ اٹھائے تو دونوں ہاتھوں کو بھی اٹھائے۔ سنن ابی داوٗد، کتاب الصلاۃ، باب اعضاء السجود: ٨٩٢۔

رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں عورتیں قمیص پہنتی تھیں اور قمیص پہن کر سب کام کاج انجام دیا کرتی تھیں لہٰذا جب عورت آٹا گوندھتی تھی، یا پیستی تھی، یا روٹی پکاتی تو لامحالہ اپنے ہاتھ کو کھولتی تھی، ان تصریحات کے پیش نظر اگر حالت نماز میں ہاتھوں کا ڈھکنا واجب ہوتا تو رسول اللہ ﷺ اسے ضرور بیان فرماتے، اور اسی پر دونوں پیروں کو بھی قیاس کرنا چاہیے۔ آپ نے عورتوں کو قمیص کے ساتھ صرف اوڑھنی کا حکم دیا تھا چنانچہ عورتیں اپنی قمیصوں اور اوڑھنیوں میں نماز پڑھا کرتی تھیں۔

باقی رہا وہ کپڑا جسے عورتیں لٹکاتی تھیں اور جس کے بارے میں آپ ﷺ سے سوال بھی ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ایک بالشت لٹکا لیں، پھر عورتوں نے عرض کیا کہ اتنے سے تو چلنے میں پنڈلیاں نظر آئیں گی تو آپ نے فرمایا کہ ایک ذراع یعنی ایک ہاتھ لٹکا لیں اس سے زیادہ نہیں۔ [1]

عمر بن ربیعہ فرماتے ہیں:

كُتِبَ الْقَتْلُ وَالْقِتَالُ عَلَيْنَا وَ عَلَى الْغَانِيَاتِ جَرُّ الذُّيُولِ

''یعنی ہمارے اوپر تو قتل وقتال فرض ہے اور عورتوں پر اپنے دامن کا گھسیٹنا۔''

---

[1] سنن ابوداود وغیرہ میں ہے کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے جب اللہ کے رسول ﷺ سے تہبند وغیرہ کے اسبال اور اس کی ممانعت سے متعلق سنا تو سوال کیا کہ کیا اے اللہ کے رسول ﷺ عورتوں کا ازار کیسے ہونا چاہیے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ انہیں چاہیے کہ ایک بالشت لٹکا لیں (یعنی آدھی پنڈلی سے ایک بالشت نیچے تک لٹکائیں) اس پر ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا تب تو چلتے وقت ان کا قدم کھل جائے گا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ((ذِرَاعٌ لَا يَزِدْنَ عَلَيْهِ)) یعنی ایک ہاتھ لٹکا لیں لیکن اس سے زیادہ نہیں۔ سنن ابی داود، كتاب اللباس، باب قدر الذيل: ٤١١٧؛ سنن النسائي، كتاب الزينة، باب ذيول النساء: ٨/ ٢٠٩، علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

